اور کہتا ہے کہ نجات نہ تنہا ایمان پر اور نہ تنہا عمل پر بلکہ ایمان صحیح اور عملِ صالح کی جامعیت پر موقوف ہے، اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ (جو ایمان لائے اور انھون نے نیک کام کئے) دوسری بات یہ ہے کہ وہ ایمان کو محض ایمان کی بنا پر اہمیت نہین دیتا بلکہ اس لیے اہمیت دیتا ہے کہ وہ عملِ صالح کی علت وسبب ہے، یعنی وہ عملِ صالح کے لیے راستہ بناتا، اور تخم ریزی کے لیے زمین درست کرتا ہے،

یہ کھلی ہوئی حقیقت ہے کہ درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے، اس لیے نخلِ ایمان کی شناخت بھی اسکے پھل ہی سے ہوسکتی ہے، اب اگر ایسا کوئی شخص تم کو نظر آتا ہے کہ زبان سے ایمان کا دعویٰ کرتا ہے، مگر اُس کے اعمال مین اس ایمان کے مطابق کوئی بہتر تغیر نظر نہین آتا، تو یہی سمجھنا چاہئے کہ ایمان نے اسکی زبان سے اتر کر اسکے دل کی گہرائیون مین برگ و بار پیدا نہین کیا ہے، یہی سبب ہے کہ قرآنِ پاک ہر نیکی اور ہر خوبی کو ایمان کا خاصّہ اور مومنون کا وصفِ لازم بتاتا ہے، ہر اہم موقع پر اُس نے مسلمانون کو

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ، اے وہ لوگو! جو ایمان لائے،

کی ندا سے خطاب کیا ہے، جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان احکام پر وہی عمل کرسکتے ہین جو ایمان سے متصف ہین، بہت سے موقعون پر ہے،

اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ، اگر تم ایمان والے ہو،

اس سے معلوم ہوا کہ یہ بات ایمان والون ہی کے لیے خاص ہے، اور وہی اس کے اہل و سزاوار ہین فرمایا

وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ (بقرہ-۲۰) ایمان والے سب سے زیادہ اللہ سے محبت رکھتے ہین،

اس سے معلوم ہوا کہ محبتِ الٰہی ایمان کی بہت بڑی علامت ہے، ایک اور سورہ مین ہے،

اِنَّمَا كَانَ قَوْلَ الْمُؤْمِنِیْنَ اِذَا دُعُوْۤا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ لِیَحْكُمَ بَیْنَهُمْ اَنْ یَّقُوْلُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ (نور-۷)

ایمان والون کی بات یہ ہے کہ جب اُن کو فیصلہ کرنے کیلئے اللہ اور رسول کی طرف بلایا جائے، تو کہین کہ ہمنے سنا اور ہمنے مانا، اور انہین لوگون کا بھلا ہے،

اس سے ظاہر ہوا کہ ایمان کا ایک نتیجہ اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت، اور اس کے فیصلہ کے آگے سر جھکانا ہے دوسری آیت مین فرمایا،

إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ إِخْوَةٌ، (حجرات-۱) ایمان والے تو آپس مین بھائی ہین،

اس سے نتیجہ نکلا کہ مسلمانون مین باہمی محبت اور شفقت ہونا بھی ایمان کی نشانی ہے، ایک اور آیت مین ہے،

وَعَلَى اللَّهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُونَ (آل عمران) اور خدا ہی پر چاہئے کہ ایمان والے بھروسہ کرین،

معلوم ہوا کہ خدا پر بھروسہ اور توکل اہلِ ایمان کی شان ہے، سورۂ مومنون مین اہلِ ایمان کے اوصاف یہ بتائے گئے ہین،

قَدْ أَفْلَحَ الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ هُمْ فِي صَلَاتِهِمْ خَاشِعُونَ، وَالَّذِينَ هُمْ عَنِ اللَّغْوِ مُعْرِضُونَ وَالَّذِينَ هُمْ لِلزَّكَاةِ فَاعِلُونَ، وَالَّذِينَ هُمْ لِفُرُوجِهِمْ حَافِظُونَ...... وَالَّذِينَ هُمْ لِأَمَانَاتِهِمْ وَعَهْدِهِمْ رَاعُونَ وَالَّذِينَ هُمْ عَلَى صَلَوَاتِهِمْ يُحَافِظُونَ (مومنون-۱)

بے شبہ اہلِ ایمان نے بھلائی پائی، جو اپنی نمازمین ادب سے جھکے رہتے ہین اور جو نکمی بات پر دھیان نہین دیتے، اور جو زکات ادا کرتے ہین، اور جو اپنی شرمگاہون کی حفاظت کرتے ہین، . . . . . . . . . اور جو اپنی امانتون اور وعدون کی نگرانی رکھتے ہین، اور جو اپنی نمازون کی پابندی کرتے ہین،

ان آیتون سے اہلِ ایمان کے ضروری اوصاف یہ معلوم ہوئے، نماز مین خضوع و خشوع، بے کار باتون سے احتراز، زکوٰۃ و خیرات دینا، عفت و پاکدامنی، امانت، ایفاے عہد، نمازون کی پابندی، ان آیتون مین ایک عجیب رمز ہے، دیکھو کہ اہلِ ایمان کے اوصاف کا آغاز بھی نماز سے کیا گیا اور انجام بھی نماز پر رکھا گیا، اس سے اشارہ نکلا کہ نماز ایمان کی اولین و آخرین نشانی ہے، اور اسی لیے ایمان کے بعد سب سے زیادہ اس پر زور دیا گیا ہے،

ہم نے یہ چند آیتیں یہاں مثالاً نقل کی ہیں، ورنہ اگر کوئی استقصا کرے تو قرآن میں ایمان کے اثرات و نتائج اور بہت سے ملیں گے، احادیث میں بھی اس مضمون کی کمی نہیں، صحیح حدیث ہے کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ ایمان کی کچھ اوپر ستر شاخیں ہیں" حافظ بیہقی نے اپنی کتاب شعب الایمان میں مختلف حدیثوں سے ایمان کی ان ستر شاخوں کو ایک ایک کر کے گنایا ہے، اس کتاب کا خلاصہ مختصر شعب الایمان کے نام سے چھپ بھی گیا ہے،

ایک حدیث میں ایمان کی شناخت اخلاق کی پاکیزگی کو بتایا گیا ہے، آپ نے فرمایا،

| | |
|---|---|
| اکمل المؤمنین ایمانًا احسنھم خلقًا | مومنوں میں اُسکا ایمان سب سے زیادہ کامل ہے جس کے |
| (سنن ابی داؤد۔ کتاب السنۃ) | اخلاق سب سے اچھے ہیں، |

حسنِ اخلاق کا اساسی مرکز محبت ہے، یہ محبت سب سے پہلے تو اُسی ہستی سے ہونی چاہیئے جو تمام محبتوں کا مرجع و مرکز ہے یعنی اللہ تعالیٰ، اور اُس کے بعد اسی محبتِ الٰہی کے ضمن اور تبعیت میں اُس ہستی سے بھی محبت کرنا ضرور ہے، جس کی ہدایت اور تعلیم کے وسیلہ سے یہ جوہرِ ایمانی ہم کو ہاتھ آیا، اس محبت کے سامنے دوسری تمام دنیاوی محبتیں اور قرابت اور رشتہ داری کے علائق ہیچ ہیں، فرمایا

| | |
|---|---|
| لا یؤمن احدکم حتی اکون احب الیہ | تم میں سے کوئی اُس وقت تک ایمان میں کامل نہیں، |
| من ولدہ ووالدہ والناس اجمعین | جب تک کہ اُس کے دل میں میری محبت اسکی اولاد، |
| (مسلم و بخاری کتاب الایمان) | والدین، اور تمام لوگوں سے زیادہ نہ ہو، |

ایمان کا تیسرا اثر یہ ہے کہ اُس کو اپنی ہم جنس برادری اور پڑوسی سے بھی اُسی طرح محبت پیار اور اخلاص ہو، جس طرح خود اپنے آپ سے فرمایا،

| | |
|---|---|
| والذی نفسی بیدہ لا یؤمن احدکم | قسم ہے اُس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے تم |
| حتی یحب لاخیہ او لجارہ ما یحب | میں سے کسی کا ایمان اُس وقت تک کامل نہیں جب تک |
| لنفسہ، (بخاری و مسلم کتاب الایمان) | وہ اپنے بھائی یا پڑوسی (راوی کو شک ہے) کیلئے وہی نہ |

چاہے جو اپنے لئے چاہتا ہے،

آپ نے ایک دفعہ صحابہ کو خطاب کر کے فرمایا جب تک تم مومن نہ بنو گے جنّت مین داخل نہ ہو سکو گے، اور مومن نہ بنو گے جب تک تم آپسمین ایک دوسرے سے محبت نہ کرو گے، مین تمھین بتاؤن کہ تم مین آپسمین محبت کیونکر ہو سکتی ہے، آپسمین سلام پھیلاؤ، (مسلم کتاب الایمان)

یہ محبت کسی نمایش، ریا، یا ذاتی نفع و نقصان کے لیے نہ ہو، بلکہ خدا اور صرف خدا کے لیے ہو، فرمایا "تین باتین جسمین ہین اُس نے ایمان کا مزہ پالیا، اوّل یہ کہ اُس کے دل مین خدا اور رسول سے بڑھکر کسی اور کی محبت نہ ہو، دوسری یہ کہ بندگانِ خدا سے صرف خدا کے لیے محبت کرتا ہو، تیسری یہ کہ کفر سے نجات پانے کے بعد پھر اسمین آلودہ ہونا اسکے لیے اتنا ہی تکلیف دہ ہو جتنا آگ مین ڈالا جانا" ایک صحابیؓ نے دریافت کیا کہ یا رسول اللہ کامل اسلام کس مسلمان مین ہے فرمایا "اُس مسلمان مین جس کے ہاتھ اور زبان سے دوسرا مسلمان محفوظ رہے" فرمایا کہ "ایمان کی ستّر سے کچھ اوپر شاخین ہین جنمین سے ایک شرم و حیا ہے" یہ بھی تعلیم دی کہ "جسکو خدا اور آخرت پر ایمان ہو، اُس کو چاہئے کہ زبان سے بات نکالے تو اچھی، ورنہ چپ رہے، جس کو خدا اور آخرت پر ایمان ہو اُس کو چاہئے کہ اپنے پڑوسی کو دکھ نہ پہنچائے جسکو خدا اور آخرت پر ایمان ہو اُس کو چاہئے کہ مہمان کی عزت کرے" ایک صحابیؓ آپ کے اس ارشاد کو نقل کرتے ہین کہ آپ نے فرمایا "تم مین سے کوئی اگر کوئی برائی دیکھے تو اُس کو ہاتھ سے مٹادے، یہ نہ ہو سکے تو زبان سے ٹوک دے، یہ بھی نہ ہو سکے تو اپنے دل مین اُسکو بُرا سمجھے، اور یہ ایمان کا آخری درجہ ہے"[1]

اس کے بالمقابل آپ نے متنبہ فرمایا کہ "نفاق کی چار نشانیان ہین جسمین اُن مین سے ایک بھی پائی جائے اُسمین اتنا نفاق کا عنصر موجود ہے اگرچہ وہ نماز گذار اور روزہ دار ہی کیون نہ ہو، اور اپنے کو وہ مسلمان ہی کیون نہ سمجھتا ہو، ایک یہ کہ گفتگو کرے تو جھوٹ بولے، وعدہ کرے تو توڑ دے، امانت سپرد کیجائے تو خیانت کرے، غصہ آئے تو گالی بکے"

اس تفصیل سے ظاہر ہو گا کہ تمام نیکیان، اور ہر قسم کی بھلائیان اور خوبیان جس ایک جڑ کی شاخین ہین وہ ایمان ہے، اور اسی لیے وہ مذہب کا اصل الاصول ہے، وہ نہ ہو تو انسانی نیکیون کی ساری عمارت بے بنیاد ہے، لیکن

---

[1] یہ تمام روایتین صحیحین کتاب الایمان مین ہین، ۵۲ صحیح بخاری و مسلم کتاب الایمان، پیش نظر مسلم ہے،

اس سے کسی کو یہ شبہہ نہ ہو کہ ایمان کے بعد عمل کی ضرورت نہین، کہ اسلام نے اسی نکتہ کو بار بار ادا کیا ہے کہ نجات کا مدار ایمان اور عملِ صالح دونون پر ہے، اسی لیے اٰمَنُوْا کے ساتھ ساتھ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ پر بھی اُس نے ہمیشہ زور دیا ہے، بلکہ جو کچھ کہا گیا ہے اُس کا منشا یہ ہے کہ ان دونون مین ایمان اصل، اور عمل اسکی فرع ہے، ایمان ملزوم اور اعمالِ حسنہ اُس کے خصوصیات اور لوازم ہین یعنی ان دونون مین اصل و فرع اور لازم و ملزوم کا تعلق ہے، جو ایک دوسرے سے الگ اور جدا نہین ہو سکتے، اس لیے جس طرح ایمان کے بغیر عمل سرسبز نہین رہ سکتا، اسی طرح عمل کے بغیر ایمان ایک بے برگ و بار درخت ہے، جس کا فائدہ کے لحاظ سے عدم و وجود برابر ہے، اس بنا پر جہان ایمان ہے اُس کے عملی نتائج و آثار کا وجود بھی ضروری ہے،

کاغذ کے سات سو صفحے سیاہ ہو چکے، ناظرین کے ہاتھ ان اوراق کی گرانباری سے، اور آنکھین ان سطور کی کم سوادی سے تھک چکی ہونگی، اسلیے بہتر ہے کہ رہروِ قلم کے ساتھ قافلۂ نظر کے دوسرے رفقا بھی کچھ دیر آرام کرین ہر چند کہ

رہروان را خستگی راہ نیست،<br>
عشق ہم راہ است و ہم خود منزل است؛

سُلیمان ندوی<br>
دار المصنّفین

رمضان سنہ ۱۳۵۰ھ



# تصحیح اغلاط
## سیرۃ النبی جلد چہارم
### آیاتِ قرآنی

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۸ | اَلَّذِیْ | اَلَّذِیْ | ۷۲ | ۱۳ | لا ھُمْ | ھُمْ |
| ۱۶ | ۱۵ | مُسَخَّرٰت | مُسَخَّرَاتٌ | ″ | ۱۴ | وَاللّٰہُ | وَاللّٰہُ |
| ۱۹ | ۴ | کُلِّی | لاُتَمَّ کُلِّیْ | ″ | ۱۶ | رَسُوْلاً مِّنْھُمْ | رَسُوْلاً مِّنْ اَنْفُسِھِمْ |
| ″ | ۵ | رَاٰبِّكَ | رَاٰبِكَ | ۷۴ | ۳ | اَلْمُصْطَفَیْنَ الْاَخْیَارَ | اَلْمُصْطَفَیْنَ الْاَخْیَارِ |
| ۲۶ | ۹ | عَلَیْھِمِ | عَلَیْھِمْ | ″ | ۷ | اِیْتَآءِ | اِیْتَآءَ |
| ″ | ۱۵ | مَعَھُمْ | مَعَھُمْ | ۷۵ | ۱ | سَوَآءٌ | سَوَآءً |
| ۳۳ | ۱ | ھُرُوْنَ | ھٰرُوْنَ | ۷۷ | ۱۸ | وَاللّٰہُ عَزِیْزٌ | وَاللّٰہُ عَلِیْمٌ |
| ″ | ۸ | اٰتَیْنٰھُمْ | اٰتَیْنٰھُمْ | ۷۹ | ۱۲ | (فتح) | (نصر) |
| ۴۸ | ۱۷ | یُکَلِّمَہٗ | یُکَلِّمَہٗ | ″ | ۱۵ | فَتْحًا | فَتْحًا |
| ″ | ۱۸ | فَیُوْحِیَ | فَیُوْحِیَ | ″ | ۱۷ | یَنْصُرُکَ | یَنْصُرَکَ |
| ۵۲ | ۵ | اِبْتَغُوْا | اِبْتَغُوْا | ۸۷ | ۹ | (اسرائیل ۱۰) | (اسرائیل-۱۱) |
| ″ | ۶ | اَلْحَقَّ | اَلْحَقَّ | ″ | ۱۹ | (ابراھیم-۱) | (ابراھیم-۲) |
| ۵۳ | ۹ | اَنْبَاءِ | اَنْبَاءِ | ۸۸ | ۸ | بِمَا اَنْزَلَکَ | بِمَا اَنْزَلَکَ |
| ۵۴ | ۳ | ″ | ″ | ″ | ۱۱ | نَحْنُ | نَحْنُ |
| ۵۵ | ۱۴ | غَیْبٌ | غَیْبُ | ″ | ۱۲ | یَمُنُّ | یَمُنُّ |
| ۵۶ | ۲ | اَلَّتِیْ | اِلَّتِیْ | ۸۹ | ۱۹ | لَھٰکُمْ | اِلٰھُکُمْ |
| ″ | ″ | (مریم-۷) | (مریم-۴) | ۹۰ | ۱۷ | تَاْتِیْ | تَاْتِیَ |
| ۶۲ | ۱ | وَنَتَجَاوَزَ | وَنَتَجَاوَزُ | ۹۱ | ۱۰ | مِلْکًا | مَلَکًا |
| ۶۵ | ۱۳ | فَانْتَھُوْا | فَانْتَھُوْا | ۱۱۲ | ۱۹ | عِمَّا | مِمَّا |
| ۷۱ | ۱۷ | فَبَشِّرْھُمْ | فَبَشِّرْہُ | ۱۲۰ | ۱۷ | اَللّٰہُ | اَللّٰہُ |
| ۷۲ | ۴ | یَقُوْلُ | یَقُوْلَ | ۱۲۹ | ۱۱ | اِخْتَلَفْتُمْ مِنْ | اِخْتَلَفْتُمْ فِیْہِ مِنْ |
| ″ | ۱۲ | بِسَخَطٍ | بِسَخَطِ | ″ | ″ | فَحُکْمُہٗ | فَحُکْمُہٗ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲۹ | ۱۵ | اٰتَیْنٰھُمُ الْکِتٰبَ | اٰتَیْنٰھُمُ الْکِتٰبَ | ۱۹۴ | ۳ | الْجِنَّ | الْجِنُّ |
| ۱۳۰ | ۸ | کَانُوْا تُعَلِّمُوْنَ | کُنْتُمْ تُعَلِّمُوْنَ | ۱۹۵ | ۱۷ | الثَّالِثَۃِ | الثَّالِثَۃَ |
| 〃 | ۱۸ | بَیِّنَتِہٖ | بَیِّنَۃٍ | ۲۰۴ | ۲ | یٰمَعْشَرِ | یٰمَعْشَرَ |
| ۱۳۷ | ۵ | اَقْرَاٰنَہٗ | قُرْاٰنَہٗ | ۲۱۸ | ۱ | الْخَمْرِ | الْخَمْرُ |
| ۱۴۰ | ۳ | اللّٰہَ | اللّٰہُ | ۲۲۶ | ۸ | اَنْ لَّا یَسْرِقْنَ | وَلَا یَسْرِقْنَ |
| 〃 | ۱۷ | قَوْلُ | قَوْلَ | ۲۳۱ | ۱۷ | التُّرَابِ | التُّرَابِ |
| ۱۴۵ | ۸ | قَبْلَ | مِنْ قَبْلِ | ۲۳۲ | (حاشیہ) | واذا الشمس | اذا الشمس |
| ۱۵۰ | ۵ | اِنَّمَا | اَنَّمَا | ۲۴۳ | ۱۰ | وَاٰتُوْا | وَاٰتُوْا |
| 〃 | ۱۸ | الْبَلٰغُ | الْبَلٰغُ | ۲۴۴ | ۱۸ | اِنَّ | اِنْ |
| ۱۵۱ | ۱۹ | شَیْءٍ نَحْنُ | شَیْءٍ نَحْنُ | ۲۴۵ | ۶ | بَیْنٍ | مُّبِیْنٍ |
| ۱۵۲ | ۱ | الذین | الَّذِیْنَ | 〃 | ۱۳ | مِنْ | مِّنْ |
| 〃 | ۵ | الْبَلٰغُ | الْبَلٰغُ | 〃 | 〃 | مَلَکًا | مَلَکًا |
| 〃 | ۱۱ | فَاَنْ | فَاِنْ | ۲۴۶ | ۱۲ | الْقُرْاٰنَ | الْقُرْاٰنُ |
| 〃 | 〃 | اِنَّمَا | لَمَّا | ۲۴۷ | ۱۸ | (بنی اسرائیل ۔ ۱۱) | (بنی اسرائیل ۔ ۱۲) |
| ۱۵۶ | ۷ | الْمِیْزَانِ | الْمِیْزَانَ | 〃 | ۱۹ | مُوَدَّۃً | مَّوَدَّۃً |
| 〃 | ۱۷ | لِیَقُوْمُ النَّاسَ | لِیَقُوْمَ النَّاسُ | ۲۵۴ | ۱۰ | لِسُوْءٍ | بِسُوْءٍ |
| ۱۵۸ | ۴ | لَعِبَادِنَا | لِعِبَادِنَا | ۲۶۳ | ۶ | مِنْ حَیٍّ لَّھَا مِنَ الْاَعْرَابِ | مِنْ حَیٍّ لَّھَا |
| 〃 | 〃 | الْمُرْسَلِیْنِ | الْمُرْسَلِیْنَ | 〃 | ۱۰ | ذِکْرُہٗ | ذِکْرُہٗ |
| 〃 | ۱۰ | لَھُمْ | لَھُمْ | 〃 | 〃 | مُّبِیْنٌ | مُّبِیْنٌ |
| 〃 | ۱۷ | اَنْسْتَایْئَسَ | اِسْتَایْئَسَ | ۲۶۷ | ۳ | (اعراف ۔ ۱۹) | (اعراف، ۲۰) |
| ۱۶۲ | ۱۰ | یَکْفُرُوْنَ | یَکْفُرُوْنَ | ۲۸۰ | ۱۰ | (یوسف، ۱۱) | (یوسف، ۱۲) |
| 〃 | ۱۱ | حَقٍ | حَقٌّ | 〃 | ۱۹ | (ذاریات ۔ ۳) | (ذاریات ۔ ۱) |
| ۱۶۳ | ۱۹ | عَنْ مَّوَاضِعِہٖ | مِنْ بَعْدِ مَوَاضِعِہٖ | ۲۸۱ | ۴ | (جاثیہ ۔ ۷) | (جاثیہ ۔ ۲) |
| ۱۶۴ | ۲ | یَشْتَرُوْا | لِیَشْتَرُوْا | ۲۸۲ | ۱۵ | اَنَّمَا | اِنَّمَا |
| 〃 | ۱۲ | اَنْفُسُکُمْ | اَنْفُسُکُمْ | ۲۸۳ | ۳ | کُلُّھُمْ | کُلُّھُمْ |
| ۱۶۵ | ۱۲ | النَّاسَ | النَّاسِ | 〃 | ۱۱ | فَاجِرَۃٌ | فَاجِرَۃٌ |
| ۱۶۷ | ۱۴ | (نساء ۔ ۷ ۔ ۸) | (نساء، ۸) | ۲۸۶ | ۷ | مَنًّا | مَّنًّا |
| ۱۹۲ | ۱۲ | یَسْمُعُوْنَ | یَسْمَعُوْنَ | ۲۹۵ | ۱۷ | اَحْدَاثُ | اَجْدَاثِ |
| 〃 | ۱۸ | وَلَا یَاْمُرُکُمْ | وَلَا یَاْمُرَکُمْ | ۲۹۷ | ۱ | مِنْ مَّاءَ | مِنْ مَّاءٍ |
| ۱۹۳ | ۵ | شَھَادَتِھِمْ | شَھَادَتُھُمْ | 〃 | 〃 | الْاَرْضَ | الْاَرْضِ |
| 〃 | ۶ | (زخرف ۔ ۲) | (زخرف، ۱ ۔ ۲) | 〃 | ۲ | الرِّیْحِ | الرِّیْحَ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۰۲ | ۸ | خَزَآئِنَ | خَزَآئِنُ | ۴۲۳ | ۱ | يَأْتِيَ | يَأْتِيْ |
| ۳۰۷ | ۶ | لَوْ | وَلَوْ | " | ۱۱ | لَهُمْ | لَهُمْ |
| ۳۲۹ | ۲ | رَبُّهُمْ | رَبُّهُمْ رَشَدًا | ۴۲۶ | ۴ | فَإِنَّهُ | فَأَنَّهُ |
| " | ۱۳ | وَلَدٌ مَا | وَلَدٌ | ۴۳۱ | ۱۶ | وَاذْكُرُوْا | فَاذْكُرُوْا |
| ۳۳۱ | ۱۲ | يُعَذِّبُهُمْ | يُعَذِّبَهُمْ | ۴۳۱ | ۱۵ | الْحَلِيْمُ | الْحَلِيْمُ |
| " | ۱۸ | اللّٰهَ | اللّٰهُ | ۴۴۳ | ۸ | فَيُوْحِيَ | فَيُوْحِيْ |
| ۳۳۵ | ۷ | تَأْتِ | تَأْتِيَ | " | ۱۱ | بِالرُّوْحِ عَلٰى | بِالرُّوْحِ مِنْ أَمْرِهٖ عَلٰى |
| ۳۳۶ | ۱ | ذِكْرٰى لِقَوْمٍ | ذِكْرٰى لِقَوْمٍ | " | ۱۸ | رَبُّكَ | رَبِّكَ |
| " | ۱۶ | بْنُ | ابْنُ | ۴۴۴ | ۸ | عَلَيْهِمْ | عَلَيْهَا |
| ۳۳۹ | ۱ | (انعام-۶) | (انعام-۵) | " | ۱۵ | أَوْ مَنْ | وَمَنْ |
| " | ۴ | اللّٰهَ | اللّٰهُ | ۴۴۵ | ۵ | لِيَ مَكُرُ | لِيَ مُكُرُ |
| ۳۴۰ | ۱۶ | لِمَنِ | لَمَنِ | " | ۱۰ | الْآخِرَةُ | الْآخِرَةِ |
| ۳۴۵ | ۱ | (یونس-۱) | (یونس-۲) | " | ۱۲ | (احزاب-۵) | (احزاب-۶) |
| ۳۴۷ | ۱۷ | (نجم-۳) | (نجم-۲) | " | ۱۳ | (احزاب-۵) | (احزاب-۷) |
| " | ۱۸ | شُفَعَاءُ | شُفَعَاءَ | " | ۱۶ | لَعْنَتُ | لَعْنَتَ |
| ۳۵۰ | ۱۸ | وَمَا | مَا | ۴۴۶ | ۲ | زُمُرًا | زُمَرًا |
| " | حاشیہ | عَظِيْم | عَظِيْمٌ | " | ۱۷ | رَبُّهُمْ | رَبِّهِمْ |
| ۳۶۶ | ۱۵ | تَخْرُجَ | تَخْرُجُ | ۴۴۷ | ۱۹ | وَلَدٌ مَا | وَلَدٌ مَنْ |
| " | ۱۹ | ذٰلِكَ | ذٰلِكُمْ | ۴۴۸ | ۹ | يُسَبِّحُ | وَيُسَبِّحُ |
| ۳۶۷ | ۱۳ | لِلْعَالَمِيْنَ | لِّلْعَالَمِيْنَ | ۴۴۹ | ۱۹ | تَجْزِ | تَجْزِيْ |
| ۳۶۸ | ۱ | وَالْأَرْضِ | وَالْأَرْضَ | ۴۵۰ | ۷ | وَلَا يَأْمُرُ | وَلَا يَأْمُرَ |
| ۳۷۱ | ۱۲ | (نجم-۲) | (نجم-۳) | ۴۵۱ | ۶ | السَّمٰوٰتُ | السَّمٰوٰتُ السَّبْعُ |
| ۳۷۵ | ۱۳ | (انعام-۱-۸) | (انعام-۹) | " | ۹ | شَهَادَتُهُمْ | شَهَادَتُهُمْ |
| ۳۸۸ | ۱۳ | اللّٰهُ | اللّٰهَ | ۴۵۲ | ۱ | قَوْمٍ | إِلٰى قَوْمٍ |
| " | " | دْعُوا | ادْعُوا | " | ۳ | أَوْ | وَ |
| " | ۱۸ | ذَرُ | ذَرُوا | ۴۵۴ | ۱۳ | الْعَظِيْمُ | الْعَظِيْمِ |
| ۳۸۹ | ۱۹ | الْأَرْضِ | الْأَرْضَ | ۴۵۸ | ۲ | وَإِنْ | وَأَنَّ |
| ۳۹۷ | ۵ | دْعُوا | ادْعُوا | ۴۶۲ | ۱۱ | مِنْهُمْ | وَمِنْهُمْ |
| ۴۰۰ | ۱۱ | أَلِيْمٌ | أَلِيْمٍ | ۴۶۶ | ۱۹ | وَالَّذِيْنَ | وَ |
| ۴۱۳ | ۳ | (یٰسین-۲) | (یٰسین-۱) | ۴۶۸ | ۳ | (آل عمران-۱۰) | (آل عمران-۹) |
| ۴۱۵ | ۵ | رَحْمَتِيْ | وَرَحْمَتِيْ | " | ۱۸ | (اعلیٰ-۲) | (اعلیٰ-۱) |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۷۶ | ۴ | فَیَصُدُّ ہُمْ | فَیَصُدُّ ہُمْ | ۵۳۴ | ۴ | السَّمَآءَ | السَّمَآءُ |
| ۴۹۳ | ۶ | اِلَیْنَا | عَلَیْنَا | ۵۳۹ | ۱۵ | الْیَوْمَ | الْیَوْمَ |
| ۴۹۶ | ۱۰ | وَیُثَبِّتُ | یُثَبِّتُ | ۵۴۵ | ۱۶ | نَبَؤُ | نَبَؤُا |
| " | (حاشیہ) | (نحل-۱۲) | (نحل-۱۴) | ۵۷۲ | ۱۴ | رَّاضِیَۃٌ | رَّاضِیَۃٍ |
| ۴۹۹ | ۱۰ | ثْنَتَیْنِ | اثْنَتَیْنِ | ۵۷۳ | ۱۱ | خَرْدَلٍ | خَرْدَلٍ |
| ۵۰۰ | ۲ | (زمر-۴) | (زمر-۳) | ۵۷۸ | ۱ | تَظْمَؤُا | تَظْمَؤُا |
| ۵۱۳ | ۴ | تَبَرَّا | تَبَرَّاَ | ۵۹۷ | ۱۶ | الْقُرٰی وَ | الْقُرٰی بِظُلْمٍ وَّ |
| " | ۷ | اللّٰہَ | اللّٰہُ | ۶۱۰ | ۲ | خٰلِدِیْنَ | خٰلِدِیْنَ |
| ۵۱۴ | ۳ | (سجدہ ع-۲) | (سجدہ ع ۱، ۲) | " | ۱۶ | اُولٰئِکَ | اُولٰئِکَ |
| ۵۱۹ | ۱۷ | " | " | ۶۱۳ | ۱۴ | (سجدہ ع - ۲۰) | (سجدہ ع - ۲) |
| ۵۳۲ | ۶ | یَوْمَ | وَیَوْمَ | ۶۲۰ | ۱۵ | وَاِنْ | فَاِنْ |
| " | ۷ | " | " | ۶۳۵ | ۱۶ | اَسَاوِرَ | اَسَاوِرَ |
| " | ۸ | (مومن-۱) | (مومن-۶) | ۶۴۸ | ۶ | عَدْنٍ | عَدْنٍ |
| " | ۹ | یَوْمَ | لِیَوْمٍ | ۶۵۷ | ۱۵ | وَشَرَابًا | شَرَابًا |
| " | ۱۰ | یَوْمَ | وَیَوْمَ | ۶۶۷ | ۱۴ | کَالْعُرْجُوْنِ | کَالْعُرْجُوْنِ |

## اغلاط طبع

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۷ | مین نے | ہم نے | ۴۵ | ۱۶ | چاروں | پانچوں |
| ۱۱ | ۱۵ | اُن کے کے لیے | اُن کے لیے | ۴۶ | ۱ | کرتا چلا گیا ہے | کرتے چلے گئے ہیں، |
| ۲۱ | ۲ | مین جس | مین سے جس | " | ۶ | اس جلدی سے | اتنی جلدی |
| " | ۱۱ | حکومت قائم | حکومت زیادہ قائم | ۵۶ | ۱۹ | اس کے | اُن کے |
| ۲۴ | ۱۴ | اُن کی | اس کی | ۵۸ | ۷ | ہوتا ہے | ہوتی ہے، |
| ۲۸ | " | کی بڑی | کی | ۶۰ | ۱۰ | اس کو | اُن کو |
| ۳۱ | ۱ | کو کے | کے | ۶۴ | ۵ | اس کے | اُن کے |
| ۳۲ | ۱۹ | بخشا | بخشے | ۷۷ | ۱۸ | غالب | دانا |
| ۳۳ | ۴ | مین سے | مین سے ہے، | ۷۸ | ۱۲ | اُن کا | اس کا |
| ۴۳ | ۱۷ | وجہ | وجود | ۸۲ | ۱۴ | ہم | اللہ |
| ۴۵ | ۴ | تیسرا | چوتھا | " | ۱۵ | کریں | کرے |
| " | ۵ | چوتھا | پانچواں | ۸۵ | ۱۴ | بخشا | بخشے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸۷ | ۸ | کو | سے | ۱۵۹ | ۹ | تعصیل | تفصیل |
| " | ۱۲ | کو | کی | " | ۱۸ | رہنماید | رہ نماید |
| ۹۰ | ۱۱ | میرے | ہمارے | ۱۶۲ | ۱۰ | حیثییت | حیثیت |
| ۹۴ | ۱۳ | ضروری | ضرور ہی | ۱۶۷ | ۱۴ | بیٹھکر بھی | بیٹھکر |
| ۹۶ | ۸ | چار اجتہادی | پانچ اجتہادی | " | ۱۵ | تیار نہین کیا | تیار کیا، |
| ۹۸ | ۹ | غالب کو | غالب ہین | ۱۷۰ | ۱۱ | تھین | تھی، |
| ۱۰۴ | ۱۶ | ہین۔ اور | ہے۔ اور | ۱۷۹ | ۸ | چودہ | چودہ سو، |
| ۱۰۶ | ۷ | رکھتا ہے | رکھتی ہے | ۱۸۰ | ۱۰ | لگے رہے | لگے نہ رہے، |
| ۱۰۸ | ۳ | اُس کے | اُن کے | " | ۱۹ | اے بنی اسرائیل | اے اسرائیل |
| ۱۳۲ | ۴ | شرح کرنا | شرح کردی، | ۱۸۱ | ۱ | معبود ہو | معبود نہ ہو |
| " | ۱۱ | کے | کا | ۱۸۵ | ۱۹ | وقت | وقت تک |
| ۱۳۳ | ۴ | بھرا گیا | بھری گئی | ۱۸۹ | ۱ | تھی | تھا |
| ۱۴۱ | ۱ | لوگون کو | لوگون کا | ۱۹۲ | ۱۶ | خدا کا کا | خدا ہی کا |
| ۱۴۳ | ۸ | علیہم | علیہم السلام | ۱۹۳ | " | کا بنایا | بنایا |
| ۱۴۵ | ۳ | نبوت | انبیار | " | ۸ | کیا ہے وہ | کیا اور وہ |
| ۱۴۶ | ۱ | اُن | اُس | ۱۹۶ | ۱۸ | ایک | اک |
| ۱۴۷ | ۳ | انداز | انذار | ۲۲۰ | ۱۰ | جاہل | جاہلی |
| " | ۴ | " | " | ۲۲۴ | ۲ | قاقلے | قافلے |
| ۱۴۸ | ۱۹ | لَعُجَاب | لَشَیْءٌ عُجَابٌ | ۲۲۶ | ۱۹ | قسم کے | قسم کی |
| ۱۴۹ | ۳ | رسول کو | رسول کے لیے، | ۲۴۰ | ۱۴ | قال کے | قال کے بغیر |
| " | ۱۴ | یہ منشار | اُن کا یہ منشار | ۲۴۴ | ۷ | ان کے | ان کی |
| ۱۵۳ | ۸ | اُس کو | اُن کو | ۲۶۴ | ۵ | کھوکھلا پن | کھوکھلے پن |
| " | ۱۵ | شہروع | مشروع | ۲۷۲ | ۱۳ | پہنچاے | پہنچائیے |
| " | " | دیا | دیا تھا، | ۲۷۳ | ۶ | کے بدوی | (کے بدوی) |
| ۱۵۴ | ۲ | اُن کو | اُس کو | ۳۰۷ | ۶ | محمدؐ | اور محمدؐ |
| " | ۱۷ | اُن کا | اُس کا | ۳۲۶ | ۸ | مقصود | مفقود |
| ۱۵۵ | ۸ | کو پیشوا | کو ایسا پیشوا | " | " | درجہ | درجہ |
| " | ۱۲ | انسان جن | انسان جب | ۳۵۰ | ۱۸ | اور ظالمون | ظالمون |
| ۱۵۶ | ۹ | برابر کا | برابر کی | ۳۶۶ | ۱۸ | اس مین | ان مین |
| " | ۱۴ | اسی میزان | میزانِ شریعت | ۴۱۱ | ۱۰ | قراز | فراز |
| ۱۵۷ | ۳ | اور ایک | اور | ۴۲۸ | (حاشیہ) | اختلاف کے | اختلاف |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۴۳۲ | ۱۸ | اس نے | انھون نے |
| ۴۳۴ | ۸ | ادا ہوے | ادا ہوا |
| ۴۳۶ | ۵ | وغیر | وغیرہ |
| ۴۳۹ | ۱ | پوری | پورا |
| ۴۴۳ | ۱۱ | فرشتون کو | فرشتون کو اپنے حکم سے |
| ۴۴۴ | ۸ | اوران پر | اوراس پر |
| ۴۴۷ | ۱۹ | جو کچھ ہے، | جو کوئی ہے، |
| ۴۴۸ | ۹ | بجلی | اور بجلی |
| ۴۵۱ | ۷ | آسمان | ساتون آسمان |
| ۴۵۵ | ۱۳ | اور ہم | اور ہم نے |
| ۴۵۶ | ۵ | ہوتا ہے | ہوتا تھا، |
| ۴۶۱ | ۹ | اور علانیہ | اور قرآن نے علانیہ |
| " | ۱۰ | کام کیا | کام نہین کیا، |
| ۴۶۳ | ۴ | مطابق ہین، | مطابق ہے، |
| ۴۶۴ | ۱۱ | ایک | ایک کو |
| ۴۶۶ | ۱۹ | اور جو | اور |
| ۴۶۷ | " | اور کچھ | اور جو کچھ |
| ۴۷۵ | ۹ | ورنہ کسی | اور نہ کسی |
| ۴۸۲ | ۴ | اسی بنا پر | اس بنا پر |
| ۴۸۳ | ۱ | جھلایا | جھٹلایا، |
| ۵۰۳ | ۷ | پنے | اپنے |
| ۵۱۷ | ۱۹ | آلِ فرعون | آلِ فرعون کے ذکر مین ہر |
| ۵۲۳ | ۹ | اس مٹی | ان مٹی |
| ۵۲۷ | ۱۵ | گر گر گئے | گر گئے |
| ۵۳۸ | ۱۱ | ہین | ہے |
| ۵۶۲ | ۶ | کے ناپ | کی ناپ |
| " | ۱۲ | جس کے تول بھاری ہوئے | جس کی تول بھاری ہوئی، |
| " | ۱۳ | جس کے تول ہلکے ہوئے | جس کی تول ہلکی ہوئی، |
| ۵۹۷ | ۱۶ | آبادیون کو ہلاک | آبادیون کو ظلم سے ہلاک |
| ۶۲۴ | ۱۸ | پھینکین گی | پھینکے گی، |
| ۶۳۷ | ۱۳ | وہ اس کو ایک | وہ ان کو ایک |
| ۶۵۱ | ۱۲ | اس | جس |
| ۶۵۷ | ۱۵ | اور پینے | پینے |
| " | ۱۶ | ہر روحانی | اور تمام روحانی |

